| | |
|---|---|
| والجملُ سَرِیعٌ فی الجَرْیِ | اور اونٹ بھاگنے میں تیز ہے |
| لکنَّ الحِصان اسرعُ | لیکن گھوڑا زیادہ تیز ہے |
| الذُبَابُ ضعیفٌ | مکھی کمزور ہے |
| لکنَّ البَعُوضَ اَضْعَفُ | لیکن مچھر زیادہ کمزور ہے |
| صَدِیْقی عالِمٌ | میرا دوست جاننے والا ہے |
| لکنَّ اُسْتَاذِیْ اَعْلَمُ | لیکن میرا استاد زیادہ جاننے والا ہے |

| أستاذ | تلمیذ |
|---|---|
| أهذا الشَّارِعُ أطْوَلُ أمْ ذَاكَ؟ | هذا الشَّارِعُ أطْوَلُ مِنْ ذاك |
| کیا یہ سڑک لمبی زیادہ ہے یا وہ؟ | یہ سڑک اس سے زیادہ لمبی ہے |
| أهٰذِهِ الشَّجَرَةُ أطْوَلُ أمْ تِلكَ؟ | هذه الشَّجَرَةُ أطولُ مِن تلك |
| کیا یہ درخت زیادہ لمبا ہے یا وہ؟ | یہ درخت اس سے زیادہ لمبا ہے |
| أهذه الغُرفَةُ أكبرُ أمْ تلك؟ | هذه الغُرفَةُ أكبرُ مِن تلك |
| کیا یہ کمرہ زیادہ بڑا ہے یا وہ؟ | یہ کمرہ اس سے زیادہ بڑا ہے |
| أهذِهِ السَّاعَةُ أصْغَرُ أمْ تِلكَ؟ | هذه السَّاعَةُ أصغرُ من تلك |
| کیا یہ گھڑی زیادہ چھوٹی ہے یا وہ؟ | یہ گھڑی اس سے زیادہ چھوٹی ہے |
| أيُّهُمَا أسْرَعُ: الحِصَانُ أمِ الجَمَلُ؟ | الحِصَانُ أسْرَعُ مِنَ الجَمَل |
| دونوں میں سے کون زیادہ تیز ہے: گھوڑا یا اونٹ؟ | گھوڑا اونٹ سے زیادہ تیز ہے |
| أيُّهُمَا أعْلَمُ: أُسْتَاذُكَ أمْ صَدِيقُكَ؟ | أُسْتَاذِیْ أعلَمُ مِنْ صَدِيقِی |
| دونوں میں سے کون زیادہ علم والا ہے: تمہارا استاد یا تمہارا دوست؟ | میرا استاد میرے دوست سے زیادہ علم والا ہے |
| أيُّهما أضْعَفُ: الذُبَابُ أمِ البَعُوضُ؟ | البَعُوضُ أضْعَفُ مِنَ الذُبَاب |
| دونوں میں کون زیادہ کمزور ہے: مکھی یا مچھر؟ | مچھر مکھی سے زیادہ کمزور ہے |

| | |
|---|---|
| أَصَدِيقٌ جَاهِلٌ خيرٌ أمْ عَدُوٌّ عاقِلٌ؟ | عَدُوٌّ عَاقِلٌ خَيْرٌ مِنْ صَدِيقٍ جَاهِلٍ |
| کیا جاہل دوست زیادہ بہتر ہے یا عقلمند دشمن؟ | عقلمند دشمن جاہل دوست سے زیادہ بہتر ہے۔ |

## تمرین (مشق)

**(۱) گذشتہ سبق میں افعل التفضیل لکھیں:**

(۱) اطول (۲) اکبر (۳) اصغر (۴) اسرع

(۵) اضعف (۶) اعلم (۷) خیر

**(۲) گذشتہ جملوں میں مبتداء لکھیں:**

(۱) هذا (۲) ذاك (۳) هذه (۴) تلك

(۵) الحصان (۶) الجمل (۷) الذباب (۸) صديقي

**(۳) درج ذیل کلمات سے افعل التفضیل بنائیں:**

| کلمہ | افعل | کلمہ | افعل | کلمہ | افعل |
|---|---|---|---|---|---|
| قريب | اقرب | حقير | احقر | شجاع | اشجع |
| بعيدٌ | ابعد | كثير | اكثر | فقير | افقر |
| جاهل | اجهل | قليل | اقل | سريع | اسرع |
| عظيم | اعظم | حسن | احسن | بطئي | ابطأ |

**(۴) اردو میں ترجمہ کریں اور افعل التفضیل بھی لکھیں:**

| عربی | اردو |
|---|---|
| كان رسولُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم افضلَ الرُّسُلِ واَشْرَفَهُمْ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام رسولوں میں زیادہ فضیلت اور شرف والے تھے |
| كان ابو بكر رضى الله عنه اَفْضَلَ هذه الاُمَّةِ | ابو بکرؓ اس امت میں سب سے زیادہ فضل والے تھے |

| | |
|---|---|
| الأسَدُ أشْجَعُ الحيوانات أشَدُّها قوةً و اعظمُها هَيْبَةً وَاَسْرَعُها عَدْوًا | شیر جانوروں میں سے زیادہ بہادر ہے اور قوت کے اعتبار سے زیادہ شدید اور رعب کے اعتبار سے زیادہ بڑا ہےاور دوڑ کے اعتبار سے زیادہ تیز ہے |
| عابدٌ لَهُ سِتُّ اخواتٍ، كُبْرَاهُنَّ اسمها فاطمةُ وصُغْرَاهُنَّ اسمُها زينبُ | عابد کی چھ بہنیں ہیں۔ان میں سب سے بڑی کا نام فاطمہ اور سب سے چھوٹی کا نام زینب ہے |
| قال رسولُ اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم ،المُؤْمِنُ القَوِيُّ خَيْرٌ وَاَحَبُّ الى اللّٰهِ مِنَ المؤمنِ الضَعِيْفِ وفي كُلٍ خيرٌ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: طاقتور مومن زیادہ بہتر اور اللہ کو زیادہ پسند ہے کمزور مومن سے اور سب میں بہتری ہے |

**(۵) عربی میں ترجمہ کریں اور افعل التفضیل لکھیں:**

| | |
|---|---|
| پرہیز علاج سے بہتر ہے | الحِمْيَةُ خيرٌ مِن العِلاج |
| میرا بھائی مجھ سے بڑا ہے | اَخِيْ اكبرُ مِنِّي |
| کراچی شہر اسلام آباد سے بڑا ہے | مدينةُ كراتشي اكبر مِن اسلام اباد |
| آپ کو کونسا کام زیادہ پسند ہے تجارت یا تدریس | اَيُّهُمَا اَحَبُّ عندكَ :التجارةُ اَمِ التدريسُ |
| مجھے تدریس زیادہ پسند ہے | التدريسُ اَحَبُّ عِنْدِي |
| کیا آپ مجھ سے چھوٹے ہیں؟ | ءَاَنْتَ اَصْغَرُ مِنِّيْ؟ |
| کیا اسلم اپنے گھر سے بہت دور ہے؟ | ءَاَسْلَمُ اَبْعَدُ مِن بيته؟ |
| ہوائی جہاز ریل گاڑی سے زیادہ تیز ہے | الطائرةُ اَسْرَعُ من القِطارِ |
| اسلام آباد کراچی سے زیادہ ٹھنڈا ہے | اسلام اباد اَبْرَدُ مِن كراتشي |

**(۶) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:**

(۱) العلم مبتداء مرفوع الفضلُ خبر مرفوع مِن حرف جر المال مجرور

(۲) معاذ مبتداء مرفوع اعلم خبر مرفوع ب حرف جر الحلال مجرور معطوف علیہ و حرف عطف الحرام مجرور معطوف

# الدرس الثالث عشر

## ﴿الصِدْق﴾ سچائی

| | |
|---|---|
| كان كَمَالٌ يَلْعَبُ مع أُخْتِهِ فى المَنْزِلِ | کمال گھر میں اپنی بہن کے ساتھ کھیل رہا تھا |
| فَكَسَرَ زَهْرِيَّةً جميلةً | تو اس نے ایک خوبصورت گلدان توڑ دیا |
| فَاَسْرَعَ الى اُمِّهِ | تو وہ جلدی سے اپنی امی کی طرف آیا |
| واَخْبَرَها بِمَا فَعَلَ | اور جو اس نے کیا تھا وہ امی کو بتایا |
| اِعْتَذَرَ اليها عَنْ عَمَلِهِ | اور اپنے کام کی اپنی امی سے معذرت کی |
| ففَرِحَتْ بِهِ اُمُّهُ وَسَامَحَتْهُ | تو اسکی امی اس سے خوش ہوگئی اور اسے معاف کر دیا |
| سوال | جواب |
| اينَ كان كَمَالٌ يَلْعَبُ؟ | كانَ كَمالٌ يَلْعَبُ فى المَنْزِل |
| کمال کہاں کھیل رہا تھا؟ | کمال گھر میں کھیل رہا تھا |
| مَعَ مَنْ كان يَلْعَبُ؟ | كان يَلعَبُ مَعَ أُخْتِهِ ۔ |
| وہ کس کے ساتھ کھیل رہا تھا؟ | وہ اپنی بہن کے ساتھ کھیل رہا تھا |
| هل كَسَرَ كَمالٌ كُرْسِيًّا؟ | لا ، بَلْ كَسَرَ كَمَالٌ زَهرِيَّةً جَمِيْلَةً ۔ |
| کیا کمال نے کرسی توڑی؟ | نہیں، بلکہ کمال نے خوبصورت گلدان توڑا |
| بِمَاذا اَخبَرَ اُمَّهُ؟ | اَخبَرَ اُمَّهُ بِمَا فَعَلَ ۔ |

اس نے اپنی امی کو کیا بتایا؟

جو اس نے کیا تھا وہ اس نے اپنی امی کو بتایا

وَهلْ غَضِبَتْ أمُّهُ؟

اور کیا اس کی امی ناراض ہوئی ؟

مَا غَضِبَتْ أمُّهُ

اس کی امی ناراض نہیں ہوئی

وَهلْ ضَرَبتهُ؟

اور اس کی امی نے اسے مارا؟

ما ضَرَبتهُ۔

اس نے اسے نہیں مارا

لماذا سَامَحَتْهُ أمُّهُ؟

اس کی ماں نے اس کیوں معاف کیا؟

سَامَحَتْهُ أمُّهُ لِأجْلِ صِدْقِهِ ۔

اس کی ماں نے اس کے سچ کی وجہ سے معاف کیا

هل كَذَبَ كمالٌ فی قولِهِ؟

کیا کمال نے اپنی بات میں جھوٹ بولا؟

مَا كَذَبَ كمالٌ فی قولِهِ

کمال نے اپنی بات میں جھوٹ نہیں بولا

هل كَتَمَ عن أُمِّهِ مَا فَعَلَ؟

کیا اس نے جو کیا اپنی ماں سے چھپایا؟

ما كَتَمَ عن أُمِّهِ مَا فَعَلَ ، بَلْ أظْهَرَهُ

اس نے جو کیا وہ اپنی ماں سے نہیں چھپایا بلکہ اسے ظاہر کر دیا

## تمرين (مشق)

(۱) گذشتہ سبق میں افعال ماضیہ ذکر کریں:

(۱) کسر (۲) اسرع (۳) کان (۴) اخبر

(۵) فعل (۶) اعتذر (۷) فرحت (۸) سامحت

(۹) غضبت (۱۰) ضربت (۱۱) کذب (۱۲) کتم

(۲) گذشتہ جملوں میں جار مجرور ذکر کریں

(۱) فی المنزل (۲) الی امه (۳) بما (۴) الیها

(۵) عن عمله (۶) به (۷) لماذا (۸) لاجل صدقه

(۹) فی قوله (۱۰) عن امه

**(۳) درج ذیل کا اعراب بیان کریں:**

(۱) کان فعل ناقص خالدٌ فاعل مرفوع یلعب فعل مضارع فی حرف جر المنزل مجرور

(۲) کسر فعل ماضی شاھدٌ فاعل مرفوع کاسًا مفعول بہ

(۳) ندم فعل ماضی شاھدٌ فاعل مرفوع علی حرف جر فعلہ مجرور

**(۴) اردو میں ترجمہ کریں اور فاعل اور خبر بھی لکھئے:**

| | |
|---|---|
| قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اِنَّ الصِدْقَ یُنْجِیُ والکذِبَ یُهْلِکُ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک سچ نجات دیتا ہے اور جھوٹ ہلاک کرتا ہے |
| وقالَ : التَاجِرُ الصَادِقُ الاَمِیْنُ مع النبیینَ والصِدِیْقِیْنَ والشُهَدَاءِ والصَالحینَ | اور فرمایا: سچا اور امانتدار تاجر نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں اور نیک لوگوں کے ساتھ ہوگا |
| کان جمیلٌ یُوَاظِبُ علی الدَرُوْس | جمیل پڑھائی کی پابندی کرتا تھا |
| کانت الطفلةُ تجری وَرَاءَ الهرَةِ | بچی بلی کے پیچھے دوڑ رہی تھی |
| فَسَقَطَتْ علی الارضِ | تو وہ زمین پر گر گئی |
| کنتُ اَمْشِی فی الطریق | میں راستے میں چل رہا تھا |
| فرایتُ زَمِیلی عاطِفًا | تو میں نے اپنے دوست عاطف کو دیکھا |
| فسلَّمتُ علیه وصَافَحْتُه | تو میں نے اسے سلام کیا اور مصافحہ کیا |
| وسَالتُه عن صِحَتِهٖ واعمالهٖ | اور اس کی صحت اور کام کے بارے میں پوچھا |

**(۵) عربی میں ترجمہ کریں اور فاعل اور کان کی خبر لکھیں:**

| | |
|---|---|
| خالد ایک سچا اور امانتدار آدمی ہے | خالِدٌ رجلٌ صادقٌ واَمینٌ |
| وہ جھوٹ نہیں بولتا | لا یکذِبُ |
| اور نہ جھوٹی گواہی دیتا ہے | ولا یَشْهَدُ شَهَادَةَ الزُوْرِ |
| اور نہ ہی کسی کو ایذاء دیتا ہے | ولا یُؤْذِیْ احدًا |

اور نہ دھوکا دیتا ہے — ولا يَخْدَعُ

گھوڑا سڑک پر دوڑ رہا تھا — كَانَ الفَرَسُ يَجْرِی علی الشارع

بچہ باغ میں کھیل رہا تھا — كان الطِفلُ يَلْعَبُ فِي الحديقةِ

فاطمہ کتاب پڑھ رہی تھی — كانتْ فاطمةُ تَقْرَأُ الكتابَ

ہم مشورہ کر رہے تھے — كُنَّا نَتَشَاوَرُ

تم خطبہ سن رہے تھے — كُنْتُم تَسْمَعُونَ الخُطْبَةَ

# الدرس الرابع عشر

## ﴿ الأَمَانَة ﴾ دیانتداری

وجد خالدٌ فی المدرسةِ قَلَمًا غَالِيًا فَأَخَذَهُ وسَلَّمَهُ الی مُدِيرِ المَدْرَسَةِ فَشَكَرَهُ ، ولَمَّا وَقَفَ التَلامِيذُ صُفُوْفًا ، سَأَلَ المُدِيْرُ عن صاحبِ القَلَمِ وسَلَّمَهُ اياهُ۔

ومدح خالِدًا لأمَانَتِه

وكَتَبَ اسمُه على السَبُّوْرةِ

خالد نے مدرسہ میں ایک قیمتی قلم پایا تو اس نے وہ اٹھا لیا اور مدرسہ کے مہتمم کے سپرد کر دیا تو اس نے اس کا شکریہ ادا کیا، اور جب طلباء صفوں میں کھڑے ہوئے تو مہتمم نے قلم کے مالک کے بارے میں پوچھا اور قلم اسکے سپرد کر دیا اور اسنے خالد کی اسکی دیانتداری کی وجہ سے تعریف کی۔ اور اسکا نام تختہ سیاہ پر لکھ دیا

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَنْ وجَدَ قلَمًا؟ | خالدٌ وَجَدَ قلَمًا۔ |
| قلم کس کو ملا؟ | خالد کو قلم ملا |
| هلْ وجَدَ خالدٌ قلَمًا فی الطَّرِيْقِ؟ | لا ، بَلْ وجَدَ خالِدٌ قَلَمًا فِی الْمَدْرَسَةِ۔ |
| کیا خالد کو قلم راستہ میں ملا؟ | نہیں، بلکہ خالد کو قلم مدرسہ میں ملا |

هل كان القَلَمُ غَالِيًا أمْ رَخِيصًا؟
کیا قلم مہنگا تھا یا سستا؟

كان القَلَمُ غالِيًا۔
قلم مہنگا تھا

إلى مَنْ سلَّمَ هذا القلَمَ؟
اس نے یہ قلم کس کے سپرد کر دیا؟

سَلَّمَهُ إلى مُدِيرِ الْمدْرَسةِ ۔
اس نے وہ قلم مدرسہ کے مہتمم کے سپرد کر دیا

هل شَكَرَ مُدِيرُ المدرَسَةِ خالِدًا؟
کیا مدرسہ کے مہتمم نے خالد کا شکریہ ادا کیا؟

نَعَم شَكَرَ الْمُدِيرُ خالِدًا ۔
ہاں مہتمم نے خالد کا شکریہ ادا کیا

متَى سَأَلَ المُدِيرُ عن صَاحِبِ القلَمِ؟
مہتمم کے قلم کے مالک کے بارے میں کب پوچھا؟

سَأَلَ المُدِيرُ عَن صَاحِبِ القَلَمِ عِنْدَ وُقُوْفِ التَّلَامِيذِ ۔
مہتمم نے طلباء کے کھڑے ہونے کے وقت قلم کے مالک کے بارے میں پوچھا

هَلْ وَجَدَ الْمدِيرُ صَاحِبَ القلَمِ؟
کیا مہتمم کو قلم کا مالک مل گیا؟

نَعَمْ ، وَجَدَ الْمدِيْرُ صاحِبَ القلَمِ ۔
ہاں، مہتمم کو قلم کا مالک مل گیا

على أيِّ شيئٍ يَدُلُّ عَمَلُ خالِدٍ؟
خالد کا عمل کس چیز پر دلالت کرتا ہے؟

يَدُلُّ عَمَلُ خالِدٍ على أمَانَتِه ۔
خالد کا عمل اس کی دیانتداری پر دلالت کرتا ہے

ماذا تَفْعَلُ إذا وَجَدْتَ سَاعَةً فِي الْمدْرَسَةِ؟
آپ کیا کریں گے جب آپ کو مدرسہ میں گھڑی ملے گی؟

إذا وَجَدْتُ سَاعَةً في الْمَدْرَسَةِ أُسَلِّمُهَا إلى مُدِيرِ الْمَدْرَسَةِ ۔
جب مجھے مدرسہ میں گھڑی ملے گی تو میں اسے مدرسہ کے مہتمم کے سپرد کر دونگا

## تمرین (مشق)

(۱) گذشتہ سبق میں افعال ماضیہ ذکر کریں:

(۱) وجد (۲) اخذ (۳) سَلَّمَ (۴) شَكَرَ

(۵) وَقَفَ (۶) سَأَلَ (۷) مَدَحَ (۸) كتب

(٢) گذشتہ جملوں میں فاعل ذکر کریں:

(١) خالدٌ (٢) تلاميذ (٣) المدير

(٣) افعال ماضیہ سے افعال مضارع بنائیں:

(١) يَجِدُ (٢) ياخُذُ (٣) يُسَلِّمُ (٤) يشكُرُ

(٥) يَقِفُ (٦) يَسْئَلُ (٧) يَمْدَحُ (٨) يكتُبُ

(٤) گذشتہ سبق میں خالد کی جگہ فاطمہ ڈالیے اور لکھئے:

وجدتْ فاطمةُ فى المدرسة قلماً غاليًا ، فاَخَذَتْه وسَلَّمتْه الى مديرةِ المدرسةِ، فَشكرتْهَا، ولمَّا وقفتْ التِلميذاتُ صفوفًا سَألَتِ المُدِيرةُ عن صاحبةِ القلم ، وسَلَّمَتْه اِيَّاهَا ، ومدحتْ فاطمةَ لامانِتها ، وكتبتْ اسمَها على السبورة۔

(٥) اردو میں ترجمہ کریں اور جار مجرور لکھیں:

| | |
|---|---|
| فَقَدَ شَاهِدٌ كُرَّاسةً فِي المدرسةِ | شاہد نے مدرسہ میں ایک کاپی گم کردی |
| فَتَّشَ شاهدٌ الكراسةَ هُنَا وهُنَاك | شاہد نے کاپی اِدھر اُدھر ڈھونڈی |
| سال شاهدٌ زُمَلَائِهٖ: | شاہد نے اپنے ساتھیوں سے پوچھا |
| هل وَجَدْتُم كُرَّاستى | کیا تمہیں میری کاپی ملی ہے |
| قَالُوا: وَما وَجَدْنَا كراستَك | انہوں نے کہا: ہمیں تمہاری کاپی نہیں ملی |
| خَرَجَ عابدٌ مِنَ البيتِ | عابد گھر سے نکلا |
| وذَهَبَ الي المدرسةِ | اور مدرسہ کی طرف گیا |
| ونَسِيَ الساعةَ فِي البيتِ | اور گھڑی گھر میں بھول گیا |
| فَرَاَتْ اُمُّهٗ الساعة | تو اس کی امی نے گھڑی دیکھ لی |
| فَاَسْرَعَتْ الي الباب | تو وہ تیزی سے دروازے کی طرف بڑھی |
| فَنَادَتْ اِبْنَهَا | تو اس نے اپنے بیٹے کو پکارا |
| يَا عَابِدُ: تَعَالَ نَسِيْتَ السَّاعةَ | اے عابد، آؤ، تم گھڑی بھول گئے ہو |

| | |
|---|---|
| خُذْ ساعَتَكَ | تم اپنی گھڑی لے لو |
| فَرَجَعَ عابدٌ وأخَذَ الساعةَ | تو عابد واپس آیا اور اس نے گھڑی لی |
| وشكَرَ اُمَّهُ | اور اپنی امی کا شکریہ ادا کیا |

**(٦) عربی میں ترجمہ کریں اور جار مجرور لکھیں:**

| | |
|---|---|
| نعیم، اپنی کتابیں، بستر اور سامان ترتیب سے رکھو، ہر چیز اپنی جگہ رکھو اپنا کمرہ صاف رکھو | يا نعيمُ رَتِّبْ كُتُبَكَ وفِرَاشَكَ وأدَوَاتَكَ، ضَعْ كُلَّ شيءٍ على مَحَلِّهِ نَظِّفْ غُرْفَتَكَ |
| کوئی چیز بغیر اجازت مت لو | لا تَأخُذْ شيئًا بدونِ الاِجازةِ |
| آج کا کام کل پر مت چھوڑو | لَا تُؤَخِّرْ عَمَلَ اليومِ الى الغَدِ |
| سستی کرنا بری عادت ہے | الكَسْلُ عادةٌ سَيِّئَةٌ |
| ہر کام چستی سے کرو | اِعْمَلْ كُلَّ عَمَلٍ بالنِّشَاطِ |
| اور عمدہ طریقے سے کرو | و بالاِتْقَان |
| اور اخلاص کے ساتھ کرو | و بالاِخْلَاص |

**(٧) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:**

(١) الولدُ مبتداء مرفوع جالسٌ اسم فاعل مرفوع خبر ہونے کی وجہ سے

فی حرف جر الحديقة مجرور اور جار مجرور متعلق ہے اسم فاعل جَالِسٌ کے

(٢) لعبتْ فعل ماضی الطفلةُ فاعل مرفوع فی حرف جر

البستان مجرور اور جار مجرور متعلق ہے فعل کے

(٣) خرج فعل ماضی عابدٌ فاعل مرفوع مِن حرف جر

الفصل مجرور اور جار مجرور متعلق ہے فعل کے

# الدرس الخامس عشر

## ﴿ اِحْتِرَامُ الكبيرِ ﴾ بڑوں کا احترام کرنا

| | |
|---|---|
| رَكِبَ محمودٌ سيَّارَةً | محمود گاڑی میں سوار ہوا |
| وكَانَتْ مُزْدحِمَةً | اور گاڑی بھری ہوئی تھی |
| فركِب رجلٌ كبيرُ السِّنِّ | تو ایک بڑی عمر کا آدمی سوار ہوا |
| فلم يَجِدْ مَكَانًا يَجْلِسُ فيه | تو اسے کوئی ایسی جگہ نہ ملی جہاں وہ بیٹھتا |
| فقام محمودٌ مِن مكانِهِ | تو محمود اپنی جگہ سے اٹھا |
| واَجْلَسَ الرَّجُلَ الكبيرَ | اور بوڑھے آدمی کو بٹھا دیا |
| فَشَكَرهُ ودعَاله | تو اس نے محمود کا شکریہ ادا کیا اور اسے دعا دی۔ |

| سوال | جواب |
|---|---|
| عَلى اَيِّ شَيْءٍ رَكِبَ مَحمُودٌ؟ | رَكِبَ مَحمُودٌ سيَّارةً |
| محمود کس چیز پر سوار ہوا؟ | محمود گاڑی پر سوار ہوا |
| هَلْ كَانتِ السَّيَّارَةُ خَالِيةً؟ | لا ، بَلْ كانَتِ السَّيَّارَةُ مُزْدَحِمَةً |
| کیا گاڑی خالی تھی؟ | نہیں، بلکہ گاڑی بھری ہوئی تھی |
| مَنِ الذِى رَكِبَ السيَّارَةَ؟ | رَكِبَ السيَّارَةَ رَجُلٌ كَبِيرُ السِّنِّ |
| کون گاڑی پر سوار ہوا؟ | گاڑی پر ایک بڑی عمر والا آدمی سوار ہوا |
| هل وَجَدَ الرَّجُلُ الكَبِيرُ مَكَانًا لِلجُلُوس؟ | لم يَجِدِ الرَّجُلُ الكبِيرُ مَكَانًا لِلجُلُوسِ |
| کیا بوڑھے آدمی کو بیٹھنے کی جگہ ملی؟ | بوڑھے آدمی کو بیٹھنے کی جگہ نہیں ملی |
| هل رَاَى مَحمُودٌ الرَجُلَ الكَبِيرَ؟ | نَعم رَاَى محمُودٌ الرجلَ الكَبِيرَ |
| کیا محمود نے بوڑھے آدمی کو دیکھا؟ | ہاں، محمود نے بوڑھے آدمی کو دیکھا |

| | |
|---|---|
| وماذا عمِلَ محمودٌ نحوَ الرَّجُلِ الكَبِيرِ؟ | أجلَسَه فى مَكانِهِ |
| اور محمود نے بوڑھے آدمی کے لیے کیا کیا؟ | اس نے اسے اپنی جگہ بٹھادیا |
| وماذا فَعَلَ الرجُلُ؟ | شَكَرَ الرجُلُ مَحمُودًا و دَعَالَهٗ |
| اور آدمی نے کیا کیا؟ | آدمی نے محمود کا شکریہ ادا کیا اور اس کیلئے دعا کی |
| عَلَى ايّ شَىءٍ يَدُلُّ عَمَلُ مَحْمُودٍ؟ | يَدُلُّ عَمَلُ مَحْمُودٍ على اَنَّهٗ وَلَدٌ مُؤَدَّبٌ |
| محمود کا عمل کس چیز پر دلالت کرتا ہے؟ | محمود کا عمل اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ وہ باادب بچہ ہے۔ |
| ماذا تَفْعَلُ إذا رَأيتَ رجُلاً مَرِيْضًا وَاقِفًا فى الحَافِلَةِ و أنْتَ جَالِسٌ؟ | أقُوْمُ مِنْ مَكَانِى وَاُجْلِسُهٗ فِيهِ۔ |
| آپ کیا کریں گے جب آپ کسی مریض کو بس میں کھڑے دیکھیں اور آپ خود بیٹھے ہوں؟ | میں اپنی جگہ سے کھڑا ہو جاؤنگا اور اسے وہاں بٹھادونگا |

## تمرین (مشق)

(۱) گذشتہ سبق میں فعل ماضی لکھیں:

(۱) ركبَ (۲) كانتْ (۳) قام (۴) اجلس (۵) شكَرَ

(۶) دَعَا (۷) وَجَدَ (۸) رَأى (۹) عَمِلَ (۱۰) فَعَلَ

(۲) افعال ماضیہ گذشتہ سے فعل مضارع بنایئے:

(۱) يركَبُ (۲) تكونُ (۳) يقومُ (۴) يُجْلِسُ (۵) يشكُرُ

(۶) يَدْعُوْ (۷) يَجِدُ (۸) يَرَاى (۹) يَعْمَلُ (۱۰) يَفْعَلُ

(۳) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں

(۱) ركب فعل ماضی محمود فاعل مرفوع ۔ نافلة مفعول بہ منصوب

(٢) كانت فعل ناقص الحافلة اسم کان مرفوع مزدحمة خبر کان منصوب

(٣) لم يجد فعل مضارع مجزوم الرجل فاعل مرفوع مكانا مفعول بہ منصوب

(٤) قام فعل ماضی محمود فاعل مرفوع من حرف جر مکانہ مجرور

(۴) سبق میں محمود کی جگہ فاطمہ ڈالیے اور لکھئے:

رکبتْ فاطمةُ سيارةً، وكانتْ مزدحمةً، فَرَكبتْ امراةٌ كبيرةُ السِنِّ فلم تجد مكاناً تجلسُ فيه، فقامتْ فاطمةُ من مكانها واَجْلَسَتِ المرأة المكبيرةَ، فشكرتْهَا ودَعَتْ لها۔

(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور فاعل لکھیں:

| | |
|---|---|
| نَزَلَ عابدٌ من السَيَّارةِ | عابد گاڑی سے اترا |
| اشترٰی خالدٌ تذكِرةَ السَفَرِ | خالد نے سفر کا ٹکٹ خریدا |
| حَجَزَ خالدٌ مَقْعَدًا فی القطارِ | خالد نے ریل گاڑی میں سیٹ روکی |
| جلس الرُكَّابُ فی قاعةِ الانتظار | مسافر انتظار گاہ میں بیٹھے |
| اَقْلَعَتِ الطائرةُ فی السَاعةِ السَابعةِ تَمَامًا | ہوائی جہاز پورے سات بجے اڑا |
| هَبَطَتِ الطائرةُ على المطارِ | ہوائی جہاز ائیر پورٹ پر اترا |
| سَافَرَتِ الطفلةُ مع الوالدين | بچی نے والدین کے ساتھ سفر کیا |
| شَوَارِعُ كراتشي مُزْدَحِمَةٌ بالسيارات | کراچی کی سڑکیں گاڑیوں سے بھری ہوئی ہیں |
| وقفتِ السياراتُ عِنْدَ اِشَارَةِ المَرُوْرِ | گاڑیاں سگنل کے پاس رکیں |
| وكَانَ شُرْطِيُّ المرُوْرِ موجودًا | اور ٹریفک کانسٹیبل موجود تھا |

(٦) عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| ریل گاڑی کراچی سے وقت پر چلی | تَحَرَّكَ القطارُ مِن كراتشي على الوقت |
| ہوائی جہاز دیر سے پہونچا | وَصَلَتِ الطائرةُ بِالتَاخِيْرِ |
| ہم مہمانوں کے استقبال کیلئے ایئر پورٹ گئے | ذَهَبْنَا الى المَطَارِ لاِسْتِقْبَالِ الضُيُوْفِ |

| العربية | اردو |
|---|---|
| يُوْزَنُ عَفْشُ المسافِرين | مسافروں کا سامان تولا جاتا ہے |
| ويُفْتَحُ للتَفْتِيْشِ | اور اسے دیکھنے کے لئے کھولا جاتا ہے |
| نَقْصُرُ الصلاةَ في السَفَرِ | ہم سفر میں قصر نماز ادا کرتے ہیں |
| وَنَاخُذُ مَعَنَا سَجَّادَةً | اور اپنے ساتھ جائے نماز لے جاتے ہیں |
| اَكْرِمْ صَاحِبَ سَفَرِكَ | اپنے سفر کے ساتھی کا اکرام کرو |
| لِاَنَّ عليك حَقُّ صاحبِ السَفَرِ | کیونکہ سفر کے ساتھی کا تم پر حق ہے |
| كُنْ خادِماً في السَفَرِ | سفر میں خادم بن کر رہو |

# الدرس السادس عشر

## ﴿ تَوَاضُعُ النَبي صلى الله عليه وسلم ﴾

كان النبي صلى الله عليه وسلم اشدَّ النَاسِ تَوَاضُعًا فكان يَعُوْدُ المريضَ ويَتْبَعُ الجِنَازَةَ ويُجِيْبُ دَعْوَةَ المَمْلُوكِ ويُسَاعِدُ اَهْلَهُ في حاجَةِ البَيْتِ وكان يَمُرُّ بالصِبْيَانِ فَيُسَلِّمُ عليهم

نبی صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں میں سے زیادہ عاجزی والے تھے پس آپ بیمار کی عیادت کرتے تھے اور جنازہ کے پیچھے چلتے تھے اور غلام کی دعوت قبول کرتے تھے اور گھر کے کاموں میں اپنے گھر والوں کی مدد کرتے تھے اور آپ بچوں کے پاس سے گذرتے تو ان کو سلام کرتے تھے۔

| سوال | جواب |
|---|---|
| ماذا تَفْعَلُ إِذَا مَرِضَ اَحَدٌ مِنْ زُمَلَائِكَ؟ | إذا مَرِضَ اَحَدٌ من زُمَلَائِي اَعُوْدُهُ |
| آپ کیا کریں گے جب آپ کے ساتھیوں میں سے کوئی بیمار ہو جائے؟ | جب میرے ساتھیوں میں کوئی بیمار ہو جائے گا تو میں اس کی عیادت کرونگا۔ |

إذا دَعَاكَ جارُكَ إلى الطَعَامِ فهل تَقْبَلُ دَعْوَتَهُ؟

جب آپکا پڑوسی آپ کو کھانے پر بلائے تو کیا آپ اسکی دعوت قبول کریں گے؟

هل تُسَاعِدُ أهلَكَ عندَ ما تكونُ في البَيتِ؟

کیا آپ اپنے گھر والوں کی مدد کرتے ہیں جب آپ گھر میں ہوں؟

إذا دَخَلْتَ بَيْتَكَ فَهَلْ تُسَلِّمُ على أهْلِك؟

جب آپ اپنے گھر جاتے ہیں تو کیا گھر والوں کو سلام کرتے ہیں؟

هَلْ تُحَيِّ زُمَلَائَكَ عَنْدَ مَا تَدْخُلُ الغرفة؟

کیا جب آپ کمرہ میں داخل ہوتے ہیں اپنے ساتھیوں کو سلام کرتے ہیں؟

هلْ تَحْتَرِمُ أُستاذَكَ؟

کیا آپ اپنے استاد کا احترام کرتے ہیں؟

هل تَدْعُوْ لِوَالِدَيْكَ؟

کیا آپ اپنے والدین کیلئے دعا کرتے ہیں؟

هل تُحِبُّ إِخْوَانَكَ؟

کیا آپ اپنے بھائیوں سے محبت کرتے ہیں؟

نعم ، أَقْبَلُ دَعْوَةَ جَارِي إِذَا دَعَانِي إِلَى الطَعَامِ ـ

ہاں، میں اپنے پڑوسی کی دعوت قبول کرونگا جب وہ مجھے کھانے کے لئے بلائے گا

نعم ، أُسَاعِدُ أَهْلِي عند ما أكُوْنُ فِي البَيتِ ـ

ہاں، میں اپنے گھر والوں کی مدد کرتا ہوں جب میں گھر میں ہوں۔

نعم ، أُسَلِّمُ على أهْلِي إذا دَخَلْتُ بَيْتِي

ہاں، جب میں اپنے گھر جاتا ہوں تو میں گھر والوں کو سلام کرتا ہوں

نعم ، احي زملائي عند ما أدخل الغرفة۔

ہاں، جب میں کمرہ میں داخل ہوں تو میں اپنے ساتھیوں کو سلام کرتا ہوں۔

نعم ، أحْتَرِمُ أُستَاذِي ـ

ہاں، میں اپنے استاد کا احترام کرتا ہوں

نعم ، أدْعُوَ لِوَالِدَيّ

ہاں، میں اپنے والدین کے لئے دعا کرتا ہوں

نعم ، أُحِبُّ إِخْوَانِي ـ

ہاں، میں اپنے بھائیوں سے محبت کرتا ہوں

هل تُنفِقُ مالَكَ فى أعْمَالِ الخَيرِ؟
کیا آپ اپنا مال نیک کاموں میں خرچ کرتے ہیں؟

نعم ، أُنفِقُ مَالِي فى أعمَالِ الخَيرِ۔
ہاں میں اپنا مال نیک کاموں میں خرچ کرتا ہوں

هل تُطْعِمُ المَسَاكِينَ وَالفُقَرَاءَ؟
کیا آپ فقیروں اور مسکینوں کو کھلاتے ہیں؟

نعم ، أُطْعِمُ المَسَاكِينَ و الفُقَرَاءَ۔
ہاں میں مسکینوں اور فقیروں کو کھلاتا ہوں

**(۱) گذشتہ سبق میں فعل مضارع ذکر کریں:**

(۱) يعود (۲) يتبع (۳) يجيب (۴) يساعد (۵) يمرُّ
(٦) يُسَلِّمَ (۷) تفعل (۸) تَقْبَلُ (۹) تُحَيِّيْ (۱۰) تدخل
(۱۱) تحترم (۱۲) تَدْعُوْ (۱۳) تحبُّ (۱۴) تُنفِقُ (۱۵) تُطْعِمُ

**(۲) فعل مضارع سے فعل ماضی بنائیں:**

(۱) عاد (۲) تَبِعَ (۳) اَجَابَ (۴) سَاعَدَ (۵) مَرَّ
(٦) سَلَّمْ (۷) فَعَلَ (۸) قَبِلَ (۹) حَيَّا (۱۰) دخل
(۱۱) اِحْتَرَمَ (۱۲) دَعَا (۱۳) اَحَبَّ (۱۴) اَنْفَقَ (۱۵) اَطْعَمَ

**(۳) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:**

(۱) كان فعل ناقص النبيّ اسم كان مرفوع يعود فعل مضارع مرفوع
المريض مفعول به منصوب

(۲) و حرف عطف كان فعل ناقص يجيب فعل مضارع مرفوع
دعوة منصوب مضاف المملوك مجرور مضاف اليه

(۳) و حرف عطف كان فعل ناقص يساعد فعل مضارع مرفوع
اهل منصوب مضاف ہ مجرور محلاً مضاف اليه

**(۴) سیرۃ النبیؐ پر دس جملے لکھئے:**

هو سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ النَبِيُّ العَرَبِيُّ المَبْعُوْثُ الى النَّاسِ كَافَّةً اَبُوْهُ عبدُ اللّٰهِ بنُ

عبدِالمطلبِ واُمُّهُ اٰمِنةُ بِنْتُ وَهَبٍ ۔ وُلِدَ بِمَكَّةَ فى شَهْرِ رَبِيْعِ الاَوَّلِ عَامَ الفِيْلِ سَنَةَ ۵۷۲م ۔ نَشَأَ مُتَصِفًا بِمَحَاسِنِ الصِفَاتِ ۔ قدصَانَهُ اللّٰهُ مِنْ كُلِّ ما كان ذَائِعًافى قَوْمِهٖ مِن العَادَاتِ السَيِّئَةِ ۔ وتَزَوَّجَ خَدِيْجَةَؓ ۔ وكان سِنُّهٗ خَمْسًا وعِشْرِينَ سنةً۔ نَزَلَ عَلَيْه جِبْرِيْلُ عليه السلام فى لَيْلَةِ القَدْرِ بَاَوَّلِ الوَحْيِ ۔ واَخَذَ النبىَّ يدعو قَوْمَهُ الى اللّٰه ۔ ولهذا المَقْصَدِ هَاجَرَ الى المَدِينَةِ ۔ وانْتَشَرَ الاِسْلَامُ فى جَزِيْرَةِ العَرَبِ ۔ وتُوُفِّىَ النبىُّ ﷺ فى ثَلَاثٍ وَسِتِيْنَ مِنْ عُمُرِهٖ ۔

(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع منصوب لکھیں:

| | |
|---|---|
| مَنْ تَوَاضَعَ للّٰه رَفَعَهٗ | جو اللہ کے لیے تواضع کرتا ہے اللہ اسے بلند کرتا ہے |
| كان رسول الله ﷺ اَشْجَعَ الناسِ واَجْوَدَ الناسِ | رسول اللہ ﷺ لوگوں میں سب سے زیادہ بہادر اور سب سے زیادہ سخی تھے۔ |
| مِنْ حقِّ المُسْلِم عليك اَنْ تُسَلِّمَ عليه اذا لَقِيْتَهٗ | مسلمان کا حق تجھ پر یہ ہے کہ جب تو اس سے ملے تو اسے سلام کرے |
| واَنْ تَعُوْدَهٗ اذا مَرِضَ | اور جب وہ بیمار ہو جائے تو اسکی عیادت کرے |
| واَنْ تُشَمِّتَهٗ اذا عَطَسَ | اور جب اسے چھینک آئے تو تو ''یرحمک اللہ'' کہے |
| واَنْ تُجِيْبَ دعوتَه اذا دَعَاكَ | اور جب وہ تجھے دعوت دے تو تو اسکی دعوت کو قبول کرے |
| واَنْ تُسَاعِدَهٗ اذا طلب منك المُسَاعَدَةَ | اور جب وہ تجھ سے مدد مانگے تو تو اسکی مدد کرے |

(٦) عربی میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع مرفوع لکھیں:

| | |
|---|---|
| مسلمان مسلمان کا بھائی ہے | المسلمُ اَخُو المُسْلِم |
| مسلمان اپنے بھائی پر ظلم نہیں کرتا | المسلمُ لا يَظْلِمُ اَخَاهُ |
| اور نہ اسے حقیر سمجھتا ہے | ولا يَحْقِرُهٗ |
| اور نہ اس ٹھٹھا کرتا ہے | ولا يَسْخَرُ مِنْه |
| اور نہ اسکا مال کھاتا ہے | ولا يَاْكُلُ مالَهٗ |

بَلْ يُكْرِمُهُ وَيُحِبُّهُ — بلکہ وہ اسکا اکرام کرتا ہے اور اس سے محبت کرتا ہے

وَيُحِبُّ له ما يُحِبُّ لنفسهٖ — اور اسکے لیے وہی پسند کرتا ہے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے

قال النبی ﷺ اَلدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ — نبی کریم ﷺ نے فرمایا: دین خیر خواہی کا نام ہے

# الدرس السابع عشر

## ﴿ مُسَاعَدَةُ العَاجِزْ ﴾

## (معذور کی مدد کرنا)

كان رَشَادٌ يمشِی مع وَالِده فی الشارعِ — رشاد اپنے والد کے ساتھ سڑک پر چل رہا تھا

فَشَاهَدَ رَجُلاً اعمیٰ — تو اس نے ایک اندھا آدمی دیکھا

يريدُ اَنْ يَنْتَقِلَ مِنْ جانبٍ الی آخَرَ — جو ایک جانب سے دوسری جانب جانا چاہتا تھا

فَاَسْرَعَ عليه رشادٌ — تو رشاد تیزی سے اسکی طرف بڑھا

وَاَخَذَه بيده واَوْصَلَه الی الجانب الثانِی — اور اسنے اسکا ہاتھ پکڑا اور اسے دوسری جانب پہنچادیا

وَرَجَعَ الی والِدِهٖ — اور اپنے والد کے پاس واپس آگیا

فقال له ابوهُ :اَحْسَنْتَ يا رَشَادُ — تو اسکے باپ نے اس سے کہا: اے رشاد تو نے احسان کیا

وصَنَعْتَ جَمِيْلاً تُشْكَرُ عليه — اور تو نے اچھا کام کیا۔ تو اس پر شکریہ کا مستحق ہے۔

| سوال | جواب |
|---|---|
| اَينَ كان رَشَادٌ يَمْشِی؟ | كان رَشَادٌ يَمْشِی فی الطَّرِيْق |
| رشاد کہاں چل رہا تھا؟ | رشاد راستے میں چل رہا تھا |
| مَعَ مَنْ كان يَمْشِی رَشَاد؟ | كان يَمْشِی مَعَ وَالِدِهٖ |
| رشاد کس کے ساتھ چل رہا تھا؟ | وہ اپنے والد کے ساتھ چل رہا تھا |

مَنْ شَاهَدَ رَشَادٌ؟

رشاد نے کس کو دیکھا؟

شاهَدَ رشادٌ رجُلاً أعْمَى

رشاد نے ایک اندھے آدمی کو دیکھا

ماذا كان الرَّجُلُ الأعمى يُرِيْدُ؟

اندھا آدمی کیا چاہتا تھا؟

كان الرجُلُ الأعمى يُرِيدُ أن يَنْتَقِلَ إلى جَانِبِ الشَّارِع

اندھا آدمی سڑک کی دوسری جانب جانا چاہتا تھا

وماذا عَمِلَ رَشَادٌ بِالرجلِ الأعمى؟

رشاد نے اندھے آدمی کے ساتھ کیا کیا؟

أخذَ رشَادٌ بِيَدِهِ وأوصلَه إلى الجانِبِ الثاني

رشاد نے اسکا ہاتھ پکڑا اور اسے دوسری جانب پہنچا دیا

هل وَقَفَ رشَادٌ مَعَ الأعمى بَعدَ العُبُورِ؟

کیا رشاد پار کرنے کے بعد اندھے کے ساتھ کھڑا ہو گیا؟

لا ، بَلْ رَجَعَ إلى والِدِهِ

نہیں، بلکہ وہ اپنے والد کے پاس واپس آ گیا

ماذا قال له أبُوهُ؟

اسکے باپ نے اسے کیا کہا؟

قال له أبُوه :أَحسَنْتَ يا رَشَاد وَصَنَعْتَ جَمِيلاً تُشْكَرُ عَلَيهِ

اسکے باپ نے اسے کہا: اے رشاد تو نے احسان کیا اور اچھا کام کیا جس پر تو شکریہ کا مستحق ہے۔

ماذا تَفعَلُ إذا رَأَيتَ طِفلاً صَغِيراً يُرِيدُ أَنْ يَعبُرَ الطَرِيْقَ؟

آپ کیا کریں گے جب آپ کسی چھوٹے بچے کو دیکھیں کہ وہ راستہ پار کرنا چاہتا ہے؟

إذا رَأَيتُ طفلاً صَغِيراً يُرِيدُ أَن يَعْبرَ الطَرِيقَ آخذُه بِيَدِهِ وأُوصِلُهُ إلى جانِبِ آخَرَ

جب میں کسی چھوٹے بچے کو دیکھوں گا کہ وہ راستہ پار کرنا چاہتا ہے تو میں اسکا ہاتھ پکڑوں گا اور اسے دوسری جانب پہنچا دونگا

| | |
|---|---|
| علی اَیِّ شَیءٍ یَدُلُّ عَمَلُ رَشَادٍ؟ | یَدُلُّ عَمَلُ رَشَادٍ علی اَنَّہٗ مُؤَدَّبٌ ورَحِیْمٌ معَ الضُّعَفَاءِ والعَاجِزِیْنَ |
| رشاد کا عمل کیا بتاتا ہے؟ | رشاد کا عمل بتاتا ہے کہ وہ باادب ہے اور کمزوروں اور معذوروں پر رحم کرنے والا ہے |

## تمرین (مشق)

**(۱) گذشتہ سبق میں جار مجرور ذکر کریں:**

(۱) فی الشارع (۲) مِن جانب (۳) الی اٰخر
(۴) الیه (۵) بیدهٖ (۶) الی الجانب الثانی
(۷) الی والده (۸) له (۹) علیه

**(۲) گذشتہ سبق میں فعل ماضی ذکر کریں:**

(۱) شَاهَدَ (۲) اَسْرَعَ (۳) اَخَذَ (۴) اَوْصَلَ
(۵) رَجَعَ (۶) قَالَ (۷) اَحْسَنَ (۸) صَنَعَ

**(۳) فعل مضارع فعل ماضی سے بنائیں:**

(۱) یُشَاهِدُ (۲) یُسْرِعُ (۳) یَأْخُذُ (۴) یُوْصِلُ
(۵) یَرْجِعُ (۶) یقول (۷) یُحْسِنُ (۸) یَصْنَعُ

**(۴) عبارت سابقہ کو بدلیں:**

کُنْتُ اَمْشِیْ مع وَالِدِی فی الشارع ، فَشَاهَدْتُ رجلاً اعمیٰ، یرید اَنْ ینتقل من جانب الی آخَرَ، فَاَسْرَعْتُ الیه ، واخذتُ بیده واَوْصَلْتُهٗ الی الجانب الثانی ورَجَعْتُ الی والدی، فقال لی ابی: احسنتَ وصنعتَ جمیلاً تُشکَرُ علیه

**(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور درج ذیل جملوں میں مبتداء ذکر کریں**

الصِحَّةُ نِعْمَةٌ — صحت نعمت ہے

| | |
|---|---|
| وَسَلَامَةُ الاَعْضَاءِ نعمةٌ | اوراعضاء کی سلامتی نعمت ہے |
| والنعمةُ مِنَ اللّٰہِ تعالیٰ | اورنعمت اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے |
| والشُکْرُ واجبٌ علی النِعْمَةِ | اورنعمت پر شکر کرنا واجب ہے |
| ومِنْ شُکْرِ هذهِ النِعْمَةِ اَنْ تَشْفِقَ علی الضعیفِ والمَریضِ وعلی مَنْ فَقَدَ عُضْوًا مِنْ اعضائِه، کالاعمی والاَصَمّ والابُکْمِ والاعرجِ والمَشْلُوْلِ وامثالِهم | اوراس نعمت کا شکریہ یہ ہے کہ آپ کمزور اور بیمار اور وہ آدمی جس کا کوئی عضو نہ ہو جیسے اندھا اور بہرہ اور گونگا اور لنگڑا اور فالج زدہ اوران جیسوں پر شفقت کریں۔ |

(٦) عربی میں ترجمہ کریں اور مفعول بہ بھی لکھیں:

| | |
|---|---|
| پانچ چیزوں کو پانچ چیزوں سے پہلے غنیمت جانو | اِغْتَنِمُوْا خمسًا قبلَ خمسٍ |
| اپنی صحت کو بیماری سے پہلے | الصِحَّةَ قَبْلَ المَرضِ |
| اپنی جوانی کو بڑھاپے سے پہلے | الشَبَابَ قبلَ الهَرَمِ |
| اپنی مالداری کو فقر سے پہلے | الغِنَاءَ قَبْلَ الفَقْرِ |
| اپنی فرصت کو مشغولیت سے پہلے | الفَرَاغَ قَبْلَ الشُغْلِ |
| اپنی زندگی کو موت سے پہلے | الحَيَاةَ قَبْلَ المَوْتِ |
| اچھی بات کہنا صدقہ ہے | الکلمةُ الطَيِّبَةُ صَدَقَةٌ |
| اچھائی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا صدقہ ہے | الاَمْرُ بالمَعروفِ والنَهْيُ عن المُنکرِ صَدَقَةٌ |
| ایذاء نہ دینا بھی صدقہ ہے | تَرْكُ الاِیذاءِ صَدقةٌ |

# الدرس الثامن عشر

## ﴿ اَلْحَثُّ على العَمَلِ ﴾

## ( کام پر ابھارنا )

شَكَا الرَّجُلُ الی النبی ﷺ شِدَّةَ الفَقْرِ فقال له : اَمَاعِنْدَكَ شيْءٌ؟قال : لا فَاَعْطَاه دِرْهَمَيْنِ وقال له : اِذْهَبْ فَاشْتَرِ بِاَحَدِهِمَا طعامًا وبالاٰخَرِ فَأْسًا فَاحْتَطِبْ ، وبِعْ وهذا خَيْرٌ لك من المَسْأَلَةِ

ایک آدمی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت زیادہ غربت کی شکایت کی تو آپؐ نے اس سے فرمایا: کیا تمہارے پاس کوئی چیز نہیں، تو اس نے کہا: نہیں تو آپؐ نے اس کو دو درھم دیئے اور اسے کہا: جاؤ ان میں سے ایک کے بدلے کھانا اور دوسرے کے بدلے کلہاڑا خریدو، پھر لکڑیاں کاٹو اور بیچو اور یہ تمہارے لیے سوال کرنے سے زیادہ بہتر ہے

| سوال | جواب |
| --- | --- |
| مَن شَكَا إلى النبی ﷺ؟ | شكا رَجُلٌ إلى النَّبِيِّ ﷺ ـ |
| کس نے نبیؐ سے شکایت کی؟ | ایک آدمی نے نبیؐ سے شکایت کی |
| ماذا شكا الرجُلُ ؟ | شكا الرجلُ شِدَّةَ الفقرِ ـ |
| اس آدمی نے کس چیز کی شکایت کی؟ | آدمی نے بہت زیادہ غربت کی شکایت کی |
| وماذا سَأَلَهُ النبیُ ﷺ؟ | سَأَلَهُ النبیُ ﷺ :أَمَا عِندَكَ شَيْءٌ؟ |
| نبیؐ نے اس سے کیا پوچھا؟ | نبیؐ نے اس سے پوچھا: کیا تمہارے پاس کوئی چیز نہیں؟ |
| وماذا أَجَابَ الرجُلُ؟ | أَجَابَ الرجُلُ :لا ـ |
| اور اس آدمی نے کیا جواب دیا؟ | اس آدمی نے جواب دیا: نہیں |

كم دِرْهَمًا أعطاهُ النبيُّ ﷺ؟

نبیؐ نے اسکو کتنے درہم دیئے؟

أعطاهُ النبيُّ ﷺ دِرْهَمَيْنِ ۔

نبیؐ نے اسے دو درہم دیئے

وماذا قال له۔

اور آپؐ نے اسے کیا کہا؟

وقال له :اِذْهَبْ فَاشْتَرِ بِأَحَدِهِمَا طَعَامًا وَبِالآخَرِ فَأْسًا فاحْتَطِبْ وَبِعْ

اور آپؐ نے اسے کہا: جاؤ پس ان دونوں میں سے ایک کے بدلے کھانا اور دوسرے کے بدلے کلہاڑا خریدو۔ پھر لکڑیاں کاٹو اور بیچو

على أيِّ شَيْءٍ تَدُلُّ هذهِ القِصَّةُ؟

یہ قصہ کیا بتاتا ہے؟

تَدُلُّ هذه القصةُ على شَرَفِ الْعَمَلِ وَذَمِّ السُّؤَال ۔

یہ قصہ کام کی فضیلت اور مانگنے کی مذمت بتاتا ہے

ماذا يَنْبَغِي لِلفَقِيرِ القَوِيِّ :هَلْ يَسْأَلُ النَّاسَ أَمْ يَعملُ بِيَدَيْهِ وَيَأْكُلُ؟

طاقتور فقیر کے لیے کیا مناسب ہے: کیا وہ لوگوں سے سوال کرے یا اپنے ہاتھ سے کام کرے اور کھائے؟

يَنبَغِي لِلفَقِيرِ القَوِيِّ أَنْ يَعْمَلَ بِيَدَيهِ وَيَأْكُلَ ولَا يَسْأَلَ النَّاسَ شيئًا

طاقتور فقیر کے لئے مناسب ہے کہ وہ اپنے ہاتھ سے کام کرے اور کھائے اور لوگوں سے کچھ نہ مانگے

أيُّ عَمَلٍ تُحِبُّه لِكَسْبِ المَالِ الحَلَال؟

حلال مال کھانے کے لئے آپ کو کونسا کام پسند ہے؟

أُحِبُّ أنْ أَشْتَغِلَ بِتِجَارَةِ الكُتُبِ الْعِلمِيَّة

مجھے علمی کتابوں کی تجارۃ میں مشغول ہونا پسند ہے۔

## تمرین (مشق)

(۱) گذشتہ سبق میں فعل امر ذکر کریں:

(۱) اِذْهَبْ (۲) اِشْتَرِ (۳) اِحْتَطِبْ (۴) بِعْ

**(۲) فعل امر کا فعل ماضی لکھیں:**

(۱) ذَهَبْتَ (۲) اِشْتَرَيْتَ (۳) اِحْتَطَبْتَ (۴) بِعْتَ

**(۳) فعل ماضی سے فعل مضارع بنائیں:**

(۱) تَذْهَبُ (۲) تَشْتَرِیْ (۳) تَحْتَطِبُ (۴) تَبِيْعُ

**(۴) کام اور حلال مال کھانے کی فضیلت میں دس جملے لکھیں:**

اِنَّ السُّؤَالَ ذُلٌّ وعَارٌ لا يَلِيْقُ بمُسْلِمٍ ۔ والاِسْلَامُ لا يَقْبَلُ مِنَ المُسْلِمِ الكَسَلَ ۔ ويُحَرِّمُ عَلَيْهِ السُّؤَالَ مَادَامَ قَادِرًا عَلى العَمَلِ ۔ والعَمَلُ شَرَفٌ وَعِبَادَةٌ مَهْمَا كَانَ بَسِيْطًا و حَقِيْرًا ۔ والعُمَّالُ مَحْبُوْبُوْنَ ۔ لا نَّهُمْ يُؤَدُّوْنَ خِدْمَةً لِاَنفُسِهِمْ ولِمُجْتَمَعِهِمْ ۔ يَجِبُ على الرَّجُلِ المُسْلِمِ اَنْ يَكْتَسِبَ المَالَ بِطَرِيْقَةٍ مَشْرُوعَةٍ. كَسْبُ المَالِ الحَلَالِ اَيْضًا عِبَادَةٌ ۔ لِرِزْقٍ حَلَالٍ اَثَرٌ فى قَبُوْلِ الصَّلَاةِ والدُّعَاءِ ۔

**(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور مبتداء بھی لکھیں:**

| | |
|---|---|
| العَمَلُ شَرْفٌ | کام کرنا فضیلت ہے |
| العَمَلُ خَيْرٌ مِن السُّؤَالِ | کام کرنا سوال کرنے سے بہتر ہے |
| المالُ الذی يَكْسِبُهُ الانسانُ بيدهٖ | جو مال انسان اپنے ہاتھ سے کماتا ہے |
| مالٌ حلالٌ طيبٌ | وہ حلال اور طیب مال ہے۔ |
| قال النبیؐ :اليَدُالعُلْيَا خيرٌ من اليَدِ السُّفْلٰى | نبیؐ نے فرمایا: اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے |
| واليَدُ العُلْيَا هی يَدُ المُعْطِی | اور اوپر والا ہاتھ وہ دینے والے کا ہاتھ ہے |
| واليد السُّفلٰی هی يَدُ السائِلِ | اور نیچے والا ہاتھ وہ مانگنے والے کا ہاتھ ہے |
| اِجْتَهِدْ تَجِدْ | محنت کرو تو پالو گے |
| مَنْ جَدَّ وَجَدَ | جس نے محنت کی اس نے پالیا |

(۶) عربی میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع منصوب لکھیں:

| | |
|---|---|
| انسان کو چاہئے کہ حلال مال کمائے | يَنْبَغِیْ لِلاِنْسَانِ اَنْ يكسِبَ مالاً حَلَالاً |
| حلال اور پاک روزی کھائے | وَاَنْ يَاْكُلَ رِزْقًا حَلَالاً وطيبًا |
| اوراپنے گھر والوں کو حلال اور پاکیزہ روزی کھلائے | وَاَنْ يُطْعِمَ اَهْلَهُ رزقًا حَلَالاً وطيبًا |
| اور اللہ کی راہ میں بھی حلال مال خرچ کرے | وَاَنْ يُنفِقَ فی سبيلِ اللّٰه مالاً حلالاً |
| صحابہ کرامؓ بعض تجارت کرتے تھے | الصَحَابَةُ الكرامُ مِنهُمْ كانوا يَعْمَلُوْنَ بالتجارةِ |
| بعض زراعت کرتے تھے | ومنهم كانوا يَعْمَلُوْنَ بالزراعةِ |
| بعض مزدوری کرتے تھے | ومنهم كانوا يَعْمَلُوْنَ بالأُجرةِ |
| بعض مویشی پالتے تھے | ومنهم كانوا يُرَبُّوْنَ المَوَاشِی |
| اور بعض صنعت وغیرہ کا کام کرتے تھے | ومنهم كانوا يشتغلون بالصَنَاعَةِ وغيرِ ذلك |

(۷) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:

(۱) اعطى فعل ماضی النبیؐ فاعل مرفوع الرجل مفعول بہ اول درهمين مفعول بہ ثانی

(۲) اشتر فعل امر ب حرف جر احد مجرور مضاف هما مجرور مضاف اليه

طعاماً مفعول بہ منصوب

(۳) احتطب فعل امر (۴) بع فعل امر

# الدرس التاسع عشر

## ﴿ الرِفْقُ بالحَيَوَانِ ﴾

## (جانور سے نرمی برتنا)

کان رسولُ اللّٰهِ ﷺ جالِساً مع اصحابِہ فَرَفْرَفَتْ فَوْقَ راسِہ الشریفِ حَمَامَةٌ تَرْتَعِدُ خوفًا ، فَقَالَ لاصحابِہ : مَنْ اٰذَی هذه الحمامةَ؟ فقال اَحَدُهم: اَنَا اَخَذْتُ صِغَارَها فَامرهٗ رسول اللّٰہَ بِرَدِّها الی مکانِها شَفْقَةً علیهَا

رسول اللہ ﷺ اپنے صحابہ کے ساتھ بیٹھے تھے تو آپ کے سر مبارک پر ایک کبوتری پھڑ پھڑائی جو ڈر کی وجہ سے کانپ رہی تھی تو آپؐ نے اپنے صحابہ سے کہا: اس کبوتری کو کس نے تکلیف دی؟ تو ان میں سے ایک نے کہا: میں نے اس کے چھوٹے بچوں کو پکڑ لیا۔ تو رسول اللہؐ نے اسے ان بچوں کو انکی جگہ واپس رکھنے کا حکم دیا ان بچوں پر شفقت کی وجہ سے۔

سوال

مَعَ مَنْ کانَ رسولُ اللّٰه ﷺ جالِسًا؟

رسول اللہؐ کس کے ساتھ بیٹھے تھے؟

مَا الذِی رَفْرَفَ علی رَأْسِہِ الشَرِیف؟

آپکے سر مبارک پر کیا چیز پھڑ پھڑائی؟

هَلَ کانَتِ الحَمَامۃُ فَرِحَۃً؟

کیا کبوتری خوش تھی؟

ماذا سَأَلَ النبیُّ ﷺ اَصْحَابَہ؟

جواب

کان رسولُ اللّٰه ﷺ جالِسًا مَعَ أَصْحَابِہ

رسول اللہؐ اپنے صحابہ کے ساتھ بیٹھے تھے۔

رَفْرَفَتْ علی رَأسِہِ الشَرِیفِ حَمَامَۃٌ

آپؐ کے سر مبارک پر ایک کبوتری پھڑ پھڑائی

لا ، بَلْ کانَتِ الحَمَامۃُ تَرْتَعِدُ خَوفًا

نہیں، بلکہ کبوتری خوف سے کانپ رہی تھی

سَأَلَهُم :مَنْ آذی هذِہِ الحَمَامۃَ؟

نبیؐ نے اپنے صحابہ سے کیا پوچھا؟
آپؐ نے ان سے پوچھا: اس کبوتری کو کس نے تکلیف دی؟

وماذا أجابَهُ أحَدُهُمْ؟
اوران میں ایک نے کیا جواب دیا؟
أجابَ أحَدُهُمْ :أنا أخَذْتُ صِغارَهَا
ان میں سے ایک نے جواب دیا: میں نے اسکے چھوٹے بچوں کو پکڑلیا

ومَاذَا أمَرَه صلى الله عليه وسلم؟
اورآپؐ نے اسے کیا حکم دیا؟
أمَرَهُ بِرَدِّهَا إلى مَكَانِهَا
آپؐ نے ان بچوں کوانکی جگہ پرواپس رکھنے کا حکم دیا

كَيفَ تُعامِلُ الحَيَوانَات الضَعِيفَةَ؟
آپ کمزور جانوروں کے ساتھ کیسے معاملہ کرتے ہیں؟
أُعامِلُها بِالرِّفْقِ وَالرَّحمَة
میں ان کے ساتھ نرمی اور رحم کا معاملہ کرتا ہوں

على أيِّ شَيْءٍ تَدُلُّ هذهِ القِصَّةُ؟
یہ قصہ کیا بتاتا ہے؟
تَدُلُّ هذهِ القِصةُ على الرِفْقِ بِالحيَوان
یہ قصہ جانور سے نرمی برتنے کو بتاتا ہے

هل يُحِسُّ الحَيَوانُ بِالألَمِ كَمَا تُحِسُّهُ أنتَ؟
کیا جانور بھی درد محسوس کرتے ہیں جیسا کہ آپ محسوس کرتے ہیں؟
نعم ، يُحِسُّ الحَيَوانُ بِالألَمَ كما أُحِسّهُ أنَا
ہاں ، جانور بھی درد محسوس کرتا ہے جیسا کہ میں محسوس کرتا ہوں

هل يَجُوْعُ الحَيَوانُ كما يَجُوعُ الإنسانُ؟
کیا جانور کو بھوک لگتی ہے جیسا کہ انسان کو بھوک لگتی ہے؟
نعم ، يَجُوع الحَيَوانُ كما يَجُوعُ الإنسَان
ہاں ، جانور کو بھوک لگتی ہے جیسا کہ انسان کو بھوک لگتی ہے

هل يَعْطِشُ الحيوانُ كما يَعطِشُ الإنسانُ؟
نعم ، يَعطِشُ الحَيَوانُ كما يَعْطِشُ الإنسَانُ

| کیا جانور کو پیاس لگتی ہے جیسا کہ انسان کو پیاس لگتی ہے؟ | ہاں، جانور کو پیاس لگتی ہے جیسا کہ انسان کو پیاس لگتی ہے |
|---|---|

## تمرین (مشق)

**(۱) گذشتہ سبق میں فعل ماضی ذکر کریں:**

(۱) کان (۲) رَفْرَفَتْ (۳) قَالَ (۴) اذی

(۵) اَخَذْتُ (۶) اَمَرَ (۷) سال (۸) اجاب

**(۲) فعل ماضی سے فعل مضارع بنائیں:**

(۱) یکون (۲) تُرَفْرِفُ (۳) یقول (۴) یُؤْذِیْ

(۵) اٰخُذُ (۶) یامُرُ (۷) یَسْئَلُ (۸) یُجِیْبُ

**(۳) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:**

(۱) کان فعل ناقص رسولُ اللّٰہ اسم کان مرفوع جالسًا خبر کان منصوب

(۲) ترتعد فعل مضارع مرفوع الحمامةُ فاعل مرفوع خوفًا مفعول له

(۳) انا مبتداء اخذتُ فعل ماضی صغارها مفعول به منصوب

**(۴) دس جملے لکھیں جن میں ایک ایسے خوبصورت باغ کو بیان کریں جس کے درختوں پر پرندے چہچہاتے ہیں:**

تَقَعُ عِنْدَ بَيْتِیْ حَدِيْقَةٌ جَمِيْلَةٌ ۔ فِی هذه الحَدِيْقَةِ غُرِسَ فِیْ جَانِبٍ واحِدٍ البرتقالُ و اللَّيْمُوْنُ وَالتُّفَّاحُ والنخيلُ و فی جَانِبٍ واحِدٍ غُرِسَ اَنْوَاعُ الْخُضَرِ المُخْتَلِفَةِ ۔ وفی جَانِبٍ وَاحِدٍ غُرِسَ اَلْوَانٌ مِنَ الاَزْهَارِ ۔ واُجْرِیَ المِيَاهُ حَوْلَ الاَغْرَاسِ كُلِّهَا۔ واذا اَقْبَلَ اللَّيْلُ اَقْبَلَتْ مَعَه الطُيُوْرُ اَسْرَابًا ۔ تَرْسِمُ فی صَفْحَةِ المَاءِ خُطُوْطًا مُسْتَقِيْمَةً ومُتَعَرِّجَةً ۔ وتُغَرِّدُ اَغَارِيْدَها المُخْتَلِفَةَ الاَلْحَانَ ۔ كانَّها فِرَقٌ مَوْسِيْقِيةٌ بَارِعَةٌ ۔ تَتَّحِدُ نغماتُها وتَخْتَلِفُ رَنَّاتُهَا ۔ ولا تَزَالُ كذلِكَ حَتّٰی تَنْزِلَ

بذلك المأوىٰ الظَّلِيلِ لِتَقْضِيَ فيه سَوَادَ لَيْلِها ۔

**(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور فعل امر اور فعل مضارع مجزوم لکھیں:**

| | |
|---|---|
| قالَ النبيّ : الرَّاحِمونَ يَرْحَمُهُمُ الرحمٰنُ | نبیؐ نے فرمایا: رحم کرنے والوں پر رحمٰن رحم کرتا ہے |
| اِرْحَمُوا مَنْ فی الارض يَرْحَمْكُم من فی السَّماءِ | تم زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا |
| وقالَ رسولُ اللّٰهِ : مَنْ لم يَرْحَمْ صَغِيرَنا ولم يُوَقِّرْ كبيرَنا فليس مِنَّا | رسول اللہؐ نے فرمایا: جو ہمارے چھوٹے پر رحم نہ کرے اور ہمارے بڑے کی عزت نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں |
| وقالَ : اِتَّقُوا الظُّلْمَ فإنَّ الظُّلْمَ ظُلُمَاتٌ يَوْمَ القيامةِ | اور آپؐ نے فرمایا: ظلم سے بچو کیونکہ ظلم قیامت کے دن اندھیروں کی طرح ہوگا۔ |

**(٦) عربی میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع لکھیں:**

| | |
|---|---|
| حیوانات بھی اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہیں | الحَيَوَانَاتُ ايضًا خَلْقُ اللّٰهِ تعالىٰ |
| وہ انسان کی خدمت کے لئے پیدا کئے گئے ہیں | خُلِقَتْ لِخِدْمَةِ الانسانِ |
| بعض کو ہم سواری کے لئے استعمال کرتے ہیں | مِنْها نَسْتَعْمِلُهَا لِلرُّكُوبِ |
| جیسے اونٹ، گھوڑا، خچر، گدھا | مثلاً ، الجَمَلُ والحِصانُ والبَغَلُ والحِمارُ |
| اور بعض کا دودھ پیتے ہیں | ومِنْهَا نَشْرَبُ لَبَنَهَا |
| جیسے بھینس، گائے، بکری | مثلاً ، الجَامُوسُ والبقرُو الغَنَمُ |
| اور بعض کا گوشت کھاتے ہیں | ومِنْهَا نَاكُلُ لَحْمَهَا |
| اور بعض کے بال استعمال کرتے ہیں | ومِنْهَا نَسْتَعْمِلُ اَشْعَارَهَا |
| لہٰذا جو شخص کوئی حیوان پالے | لِهذا مَنْ يُرَبِّي حَيَوَانًا |
| تو اسے چاہئے کہ اسے اچھی طرح کھلائے پلائے | فَيَنْبَغِي لَهُ اَنْ يَعْلِفَهُ ويَسْقِيَهُ بِطَرِيقِ |
| اور اسکے ساتھ رحم دلی کا سلوک کرے | الاَحْسَنِ ويُعَامِلَهُ بالرَّحْمَةِ ۔ |

# الدرس العشرون

## ﴿ قِصَّةُ العُصْفُوْرِ الصَّغِيْرِ ﴾

## (چھوٹی چڑیا کا قصہ)

طَارَ عُصْفُوْرٌ صغيرٌ ودَخَلَ مِن الشُبَّاكِ الى دَاخلِ المَنْزِلِ ۔ وكَانَ منصورٌ فى السَرِيْرِ رأى منصورٌ هذا العُصْفُوْرَ الصغيرَ فى داخلِ الحُجْرَةِ فَاَغْلَقَ الاَبْوَابَ والنَوَافِذَ وَاَمْسَكَ بِهٖ مِنْ جَنَاحِهٖ وَاَخَذَ يَنْظُرُ اليهِ والى مِنْقَارِهٖ ورِيْشِهٖ ورِجْلَيْهِ ثم وَضَعَهٗ فى القَفَصِ وقَدَّمَ اليهِ الطَعَامَ والشَرَابَ، فلم يَاْكُلْ ولم يَشْرَبْ ، ونَظَرَ العُصْفُوْرُ الى منصورٍ وكَانَّه يُقولُ لهٗ: اُرِيْدَ اَنْ اَعُوْدَ الى اَبِى واُمِّى واِخْوَتِى واَطِيْرَ فى الفضاءِ وفَوْقَ الاَغْصَانِ واَنْزِلَ الى الارضِ وَاَصْعَدَ الى السماءِ

فَاشْفَقَ منصورٌ على هذا العُصْفُوْرِ الصَغِيرِ واَطْلَقَهٗ مِن القَفَصِ وفَتَحَ له

ایک چھوٹی چڑیا اڑی اور کھڑکی کے ذریعے گھر کے اندر داخل ہوئی ۔ اور منصور چار پائی پر تھا۔ منصور نے اس چھوٹی چڑیا کو کمرہ کے اندر دیکھا تو اس نے دروازے اور کھڑکیاں بند کر لیں اور اس نے اس چڑیا کو اسکے پر سے پکڑا اور اس چڑیا اور اسکی چونچ اور پر اور اسکے پاؤں کی طرف دیکھنے لگا پھر اس نے اسے پنجرہ میں ڈالا اور اسکے آگے کھانا اور پانی رکھا لیکن اس نے نہ کھایا اور نہ پیا اور چڑیا نے منصور کی طرف دیکھا اور گویا وہ اسے کہہ رہی تھی: میں چاہتی ہوں کہ میں اپنے باپ، ماں اور بھائیوں کی طرف واپس جاؤں اور فضا میں اڑوں اور شاخوں کے اوپر اور زمین پر اتروں اور آسمان کی طرف چڑھوں۔

منصور کو اس چھوٹی چڑیا پر ترس آ گیا تو اس نے اسے پنجرے سے نکال کر چھوڑ دیا اور اسکے

الابوابَ والشَبَابِيْكَ فَطَارَ وهو فَرَحانٌ ومَسْرُوْرٌ

لئے دروازے اور کھڑکیاں کھول دیں تو وہ اڑی اس حال میں کہ وہ خوش اور مسرور تھی

سوال

مِنْ أينَ دَخَلَ العُصفُورُ إلى المَنْزِل؟

چڑیا کہاں سے گھر میں داخل ہوئی؟

جواب

دَخَلَ العُصفُورُ مِنَ الشُبَّاكِ إلى المنْزِلِ

چڑیا کھڑکی سے گھر میں داخل ہوئی

أين كان مَنصُورٌ حِينَمَا دخَلَ العُصْفُورُ؟

جب چڑیا داخل ہوئی منصور کہاں تھا؟

حِيْنَما دخَلَ العُصفورُ كان منصورٌ فِي السَّرِيْرِ

جب چڑیا داخل ہوئی تو منصور چار پائی پر تھا

ماذا فعل منصورٌ؟

منصور نے کیا کیا؟

أغْلَقَ الأبوَابَ والنَوافِذَ وأمْسَكَ بِهِ

اس نے دروازے اور کھڑکیاں بند کی اور اس چڑیا کو پکڑ لیا

أينَ وضَعَ مَنصُورٌ العُصفُورَ؟

منصور نے چڑیا کو کہاں رکھا؟

وَضَعَه فی القَفَصِ

اس نے چڑیا کو پنجرے میں ڈال دیا

ماذا قَدَّمَ إلَيه؟

اس نے چڑیا کے آگے کیا رکھا؟

قَدَّمَ إلَيه الطعَامَ والشَّرَابَ

اس نے اسکے آگے کھانا اور پانی رکھا

هل أكَلَ العُصفُورُ أمْ شَرِبَ شيئًا؟

آیا چڑیا نے کچھ کھایا یا پیا؟

ما أكَلَ العُصفُورُ وما شَرِبَ شيئًا

چڑیا نے نہ کھایا اور نہ کچھ پیا

ماذا قال العُصفُورُ بِلِسانِ حَالِهِ؟

چڑیا اپنی زبان حال سے کیا کہہ رہی تھی؟

قال له : أُرِيدُ أنْ أعُودَ إلى أبى وأُمِّى وأطِيْرَ فِي الفَضَاءِ

وہ اسے کہہ رہی تھی : میں اپنے ماں باپ کی طرف واپس جانا اور ہوا میں اڑنا چاہتی ہوں

هل أطلقَ منصُورٌ العصفورَ؟

نعم أطلق منصُورٌ العُصفُور

| | |
|---|---|
| کیا منصور نے چڑیا کو چھوڑ دیا؟ | ہاں، منصور نے چڑیا کو چھوڑ دیا |
| **كيف كان حالُ العصفور وهو فى القَفص؟** | **كان العُصفورُ حزِينًا وهو فى القَفص** |
| جب چڑیا پنجرے میں تھی اسکا کیا حال تھا؟ | جب چڑیا پنجرے میں تھی تو وہ غمگین تھی |
| **وكيف كانت حالُهُ وهو يَطِيرُ فى الفَضَاءِ؟** | **كان العُصفورُ فَرْحَانًا وهو يَطِيرُ فى الفَضَاء** |
| اور جب وہ فضاء میں اڑ رہی تھی تو اسکا کیا حال تھا | جب وہ فضا میں اڑ رہی تھی تو وہ خوش تھی |

## تمرین (مشق)

(۱) گذشتہ سبق میں فعل ماضی لکھیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) طَارَ | (۲) دَخَلَ | (۳) رَأَى | (۴) اَغْلَقَ |
| (۵) اَمْسَكَ | (۶) اخذ | (۷) وضع | (۸) قَدَّمَ |
| (۹) نَظَرَ | (۱۰) اَشْفَقَ | (۱۱) اطلق | (۱۲) فَتَحَ |

(۲) فعل ماضی سے فعل مضارع بنائیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) يَطِيرُ | (۲) يدخُلُ | (۳) يَرٰى | (۴) يُغْلِقُ |
| (۵) يُمْسِكُ | (۶) يَاخُذُ | (۷) يَضَعُ | (۸) يُقَدِّمُ |
| (۹) يَنْظُرُ | (۱۰) يُشْفِقُ | (۱۱) يُطْلِقُ | (۱۲) يَفْتَحُ |

(۳) درج ذیل جملوں کا اعراب بیان کریں:

(۱) رای فعل ماضی منصورٌ فاعل مرفوع العصفور مفعول بہ منصوب
الصغیر صفت منصوب

(۲) قدم فعل ماضی الی حرف جر ہ مجرور الطعام مفعول بہ منصوب
و حرف عطف الشراب معطوف منصوب

(۳) ف حرف عطف لم یاکل فعل مضارع مجزوم و حرف عطف لم یشرب فعل مضارع مجزوم

(۴) اردو میں ترجمہ کریں اور جار مجرور بھی لکھیں:

| | |
|---|---|
| إِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى سَخَّرَ الجَوَّ | بے شک اللہ تعالیٰ نے فضا کو مسخر کر دیا |
| فَيَطِيرُ فِيهِ الطيورُ بِسُهُولَةٍ | پس اس میں پرندے آسانی سے اڑتے ہیں |
| كَمَا يَمْشِيُ الانسانُ على الارضِ | جیسے انسان زمین پر آسانی سے چلتا ہے |
| بِسُهُوْلَةٍ يَبْنِيُ الطيرُ عَشَّهُ على الاشجارِ وفي المَنَازِلِ وعلى الارضِ | پرندہ اپنا گھونسلہ درختوں پر اور گھروں میں اور اور زمین پر بناتا ہے |
| يَبِيْضُ الطيرُ في عَشِّهِ | پرندہ اپنے گھونسلے میں انڈے دیتا ہے |
| ثم يَجْلِسُ على البيضِ | پھر انڈوں پر بیٹھتا ہے |
| فَيَخْرُجُ منه صِغَارُها | تو ان سے اسکے بچے نکلتے ہیں |
| لا تَقْتُلُوا الصَيْدَ وانتم حُرُمٌ | تم احرام کی حالت میں شکار نہ مارو |
| لا تَقْتُلُوا الطيرَ و هو يَبِيْضُ ويُفَرِخُ | نہ پرندے کو مارو جو انڈے اور بچے دیتا ہو |
| يَجُوْزُ قتلُ الحِدَاءَةِ والغُرَابِ والحيّةِ والعَقْرَبِ | چیل اور کوے اور سانپ اور بچھو کو مارنا جائز ہے۔ |

(۵) عربی میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع لکھیں:

| | |
|---|---|
| پرندے بھی اللہ کی مخلوق ہیں | الطيُوْرُ ايضًا خَلْقُ اللّٰهِ |
| ان میں بعض حلال ہیں اور بعض حرام ہیں | بَعْضُها حَلَالٌ وبَعْضُهَا حَرَامٌ |
| جسکا کھانا جائز نہیں ہے | لا يَجُوْزُ اَكْلُهَا |
| ہاں انکے بال استعمال کرنا جائز ہے | لٰكِنْ يَجُوْزُ اِسْتَعْمَالُ رِيْشِهَا |
| ہم پرندوں کا شکار کرتے ہیں اور انہیں کھاتے ہیں | نَصِيْدُ الطُيُوْرَ ونَاكُلُهَا |
| ہم انہیں ذبح کرتے ہیں اور ذبح کرتے وقت اللہ کا نام لیتے ہیں۔ | ونَذْبَحُهَا و نَذْكُرُ اللّٰهَ عند الذِبحِ |

# الدرس الحادی والعشرون

## الشَارِعُ

اَسِيْرُ فی الشَارِعِ علی الطِوَارِ الاَيْمَنِ فَاَرَی السيارَاتِ تَمُرُّ فی وَسْطِ الشَارِعِ مُسْرِعَةً
وَاَرَی العَجَلاَتِ والدَرَّاجَاتِ وَاُبصِرُ جانِبَي الشارع اَعْمِدَةَ الكَهرَبَاءِ والاَشْجَارَ الخضراءَ التی تُظَلِّلُ المَارِّيْنَ وَاَرَی علی جَانِبَي الشَارِعِ ايضًا مَنَازِلَ عَالِيَةً ودَكَاكِيْنَ مُخْتَلِفَةً وعِنْدَ مُلْتَقَی الشوارعِ اَجِدُ مَيْدَانًا فَسِيْحًا اَنَا لا اَسِيْرُ فی وَسْطِ الشَارِعِ واِنَّمَا اَمْشِی فَوْقَ الطِوَارِ خَشْيَةَ اَنْ يُصِيْبَنِی ضَرَرٌ مِن السيارَاتِ اوِ التَرَامِ

## سڑک

میں سڑک میں دائیں فٹ پاتھ پر چلتا ہوں تو میں سڑک کے درمیان میں تیزی سے گاڑیاں گذرتی ہوئی دیکھتا ہوں
اور میں گاڑیاں اور سائیکل دیکھتا ہوں اور میں سڑک کے دونوں جانب بجلی کے کھمبے دیکھتا ہوں اور سر سبز درخت جو گذرنے والوں کو سایہ دیتے ہیں اور سڑک کے دونوں جانب اونچے گھر اور مختلف دکانیں بھی دیکھتا ہوں اور چوراہے کے پاس مجھے ایک کشادہ میدان ملتا ہے۔ میں سڑک کے درمیان میں نہیں چلتا۔ اور میں تو صرف فٹ پاتھ کے اوپر چلتا ہوں اس ڈر سے کہ مجھے گاڑیوں یا ٹرام سے نقصان نہ پہنچ جائے۔

### سوال

أينَ تَسِيْرُ فی الشَّارِع؟
آپ سڑک میں کہاں چلتے ہیں؟

ماذَا تَرَی فی الشَارِع؟
آپ سڑک میں کیا دیکھتے ہیں؟

### جواب

اَسِيْرُ فِی الشَّارِعِ عَلَی الطِوَار
میں سڑک میں فٹ پاتھ پر چلتا ہوں

أرَی فی الشَارِعِ السَيَّارَاتِ تَمُرُّ
میں سڑک میں گذرتی ہوئی گاڑیوں کو دیکھتا ہوں

هل السَيَّاراتُ تَمُرُّ بَطِيْئَةً؟
کیا گاڑیاں آہستہ گزرتی ہیں؟

لا ، بل هی تَمُرُّ مُسْرِعَةً
نہیں، بلکہ وہ تیزی سے گذرتی ہیں

وماذا تَرَى غَيرَ السيَّارَاتِ؟
آپ گاڑیوں کے علاوہ کیا دیکھتے ہیں؟

أَرَى الدَرَّاجاتِ والعَجَلاَتِ الْمختَلِفَة
میں سائیکلیں اور مختلف قسم کی گاڑیاں دیکھتا ہوں

وماذا تُبْصِرُ جانِبَيِ الشارع؟
آپ سڑک کے دونوں جانب کیا دیکھتے ہیں؟

أُبْصِرَ جَانِبَيِ الشَّارِعِ أَعْمِدَةَ الكَهْرَبَاءِ والأَشجَارَ
میں سڑک کے دونوں جانب بجلی کے کھمبے اور درخت دیکھتا ہوں

ما فائِدَةُ الأَشَجار حَولَ الشارع؟
سڑک کے گرد درختوں کا کیا فائدہ ہے؟

إِنَّها تُظَلِّلُ المَارِّيْنَ والْمشَاةَ
بے شک وہ گذرنے والوں اور چلنے والوں کو سایہ دیتے ہیں

وماذا تَرَى على أَعِمدَةِ الكَهْرَبَاءِ؟
آپ بجلی کے کھمبوں پر کیا دیکھتے ہیں؟

أَرَى على الأعمدَةِ أَسْلاَكَ الكَهْرَبَاءِ
میں کھمبوں پر بجلی کی تاریں دیکھتا ہوں

ما فائِدَةُ الكَهرَبَاءِ؟
بجلی کا کیا فائدہ ہے؟

الكَهْرَبَاءُ تُنَوِّرُ شَوارِعَنَا وبُيُوْتَنَا
بجلی ہماری سڑکوں اور ہمارے گھروں کو روشن کرتی ہے

هل ترى مَطْعَمًا فی جانِبِ الشارع؟
کیا آپ سڑک کی کسی جانب ہوٹل دیکھتے ہیں؟

نَعم ، أَرَى مَطْعَمًا ودَكَاكِينَ فی جَانِبِ الشَّارِعِ
ہاں، میں سڑک کی ایک جانب ہوٹل اور دکانیں دیکھتا ہوں

لماذا تَسِيْرُ على الطِوار؟
آپ کیوں فٹ پاتھ پر چلتے ہیں؟

كَيلاَ يُصِيْبَنِی ضَرَرٌ مِنَ السَّيَّارات
تاکہ مجھے گاڑیوں سے نقصان نہ پہنچے

# تمرین (مشق)

**(۱) گذشتہ سبق میں فعل مضارع لکھیں:**

(۱) اَسِيْرُ (۲) اَرٰی (۳) تَمُرُّ (۴) اُبْصِرُ
(۵) تُظَلِّلُ (۶) اَجِدُ (۷) اَمْشِی (۸) يُصِيْبُ

**(۲) فعل مضارع سے فعل ماضی لکھیں:**

(۱) سِرْتُ (۲) رَأَيْتُ (۳) مَرَّتْ (۴) اَبْصَرْتُ
(۵) ظَلَّلَتْ (۶) وَجَدْتُ (۷) مَشَيْتُ (۸) اَصَابَ

**(۳) درج ذیل کا صیغہ مفرد لکھیں:**

(۱) سيارةٌ (۲) عجلةٌ (۳) دراجةٌ (۴) عمودٌ
(۵) شجر (۶) مَنْزِلٌ (۷) دكانٌ (۸) شَارِعٌ
(۹) ميدانٌ (۱۰) مدرسةٌ (۱۱) مَطْعَمٌ

**(۴) جو موٹریں سڑکوں پر چلتی ہیں ان کے بارے میں دس جملے لکھیں:**

السَّيَّارَاتُ اَنواعٌ كَثِيْرَةٌ وطِرَازَاتٌ عَدِيْدَةٌ ۔ مِنْهَا الكَبِيْرَةُ الَّتِی تُسْتَخْدَمُ لِنَقْلِ الاَغْرَاضِ وهی تُسَمّٰی شَاحِنَةً۔ ومنها الكَبِيْرَةُ الَّتِی تُسْتَخْدَمُ لنَقْلِ الرُّكَّابِ وهی تُسَمّٰی حَافِلَةً اَوْ سَيَارَةَ البُوْصِ۔ مِنْهَا السَّيَارَةُ المُسْتَأْجَرَةُ اَیْ تَاكْسِی۔ ومِنْهَا سَيَارَةٌ مَلَاكِيَّةٌ۔ اِنَّ الحَافِلةَ هی اَعْظَمُ السَّيَّارَاتِ نَفْعًا واكْثَرُهَا اِسْتِعْمَالاً۔ لِاَنَّ الاِنْسَان العَادِی يُمْكِنُ اَنْ يَتَحَمَّلَ اُجْرَةَ تَذَاكِرِهَا۔ والسَّيَارَةُ تُعَدُّ اليَوْمَ حَاجَةً مِنْ حَوَائِج الْحَيَاةِ العَصْرِيَّةِ۔

**(۵) اردو میں ترجمہ کریں اور فعل امر ذکر کریں:**

| | |
|---|---|
| الشَّوَارِعُ الواسِعَةُ نعمةٌ مِن اللّٰهِ تعالىٰ تَمُرُّ فيها السيارات بسُهُوْلَةٍ | کھلی سڑکیں اللہ تعالیٰ کی نعمت ہیں ان میں موٹریں آسانی سے چلتی ہیں |

| | |
|---|---|
| ولا يَحْصُلُ الاِصْطِدَامُ | اور ایکسیڈنٹ نہیں ہوتا |
| وعند مُلْتَقَى الشوارِعِ اشارةُ المُرُوْرِ | اور چوراہے کے پاس ٹریفک سگنل ہوتا ہے |
| اذا رَأَيْتَ ضَوْءً ا اَحْمَرَ فَقِفْ | جب آپ سرخ بتی دیکھیں تو ٹھہر جائیں |
| واذرَأَيْتَ ضَوْءً ا اَصْفَرَ فَاسْتَعِدْ | اور جب آپ زرد بتی دیکھیں تو تیار ہو جائیں |
| واذا رَأَيْتَ ضَوْءً ا اَخْضَرَ فَتَحَرَّكْ | اور جب آپ سرخ بتی دیکھیں تو چلے جائیں |
| وَلَا تَسُقْ السيارةَ فی غَفْلَةٍ | اور لاپرواہی سے موٹر نہ چلائیں |

(٦) عربی میں ترجمہ کریں اور فعل مضارع لکھیں:

| | |
|---|---|
| ہم جب ایک شہر سے دوسرے شہر سفر کرتے ہیں تو کبھی ریل گاڑی سے، کبھی بس سے، کبھی موٹر سے اور کبھی ہوائی جہاز کے ذریعے سفر کرتے ہیں۔ ہمارے شہر کراچی میں ہر قسم کی گاڑیاں موجود ہیں۔ موٹر، ٹیکسی، رکشہ، اونٹ گاڑی، گھوڑا گاڑی اور گدھا گاڑی وغیرہ۔ جب میں سڑک پار کرتا ہوں تو پہلے دائیں بائیں دیکھتا ہوں اور جب سڑک کو خالی پاتا ہوں تو اسے پار کرتا ہوں۔ | اذا نُسَافِرُ مِن مدينةٍ الی مدينةٍ اُخْرٰی فَنُسَافِرُ تَارَةً بالقِطارِ و تَارَةً بالحافلةِ وتارةً بالسيارةِ و تَارَةً بالطائرةِ ۔ فی مَدِيْنَتِنَا كراتشی كُلُّ اَنْوَاعِ العَجَلاتِ موجودٌ ۔ مثلاً السيارةُ وتَاكْسِی و عَرَبَةٌ وعَرَبَةُ الجَمَلِ وعَرَبَةُ الحِصَانِ وعَرَبَةُ الحِمَارِ وَغَيْرُها اذا اَعْبُرُ الشَارِعَ اَنْظُرُ يَمِيْناً وَشِمَالاً سَابِقاً ۔ واِذَا اَجِدُ الشَارِعَ خالياً اَعْبُرُه |

# الدرس الثانی والعشرون

| رسول قيصر | قیصر کا قاصد |
|---|---|
| ارسل قَيْصَرُ ۔ مَلِكُ الرُوْمِ ۔ رَسُوْلاً | قیصر روم کے بادشاہ نے ایک قاصد |

